لیکن بملا یہ باتیں سنتے ہی بہت سٹ پٹائی۔ میں اس حیرانی میں وہیں گڑ گیا کہ جنگل کی ہوا کیسی تھی کہ بملا بھی ذرا سی بات سے گھبرا اٹھی۔ کہنے لگی "بھیا جی ان کا دماغ چل گیا ہے، اونچائی کی ہوا راس نہیں آ رہی۔ وہ ایسی باتیں نہیں کریں گے۔ پھر مجھ سے بھیک سی مانگنے لگی "وقت ضائع مت کرو بھیا جی، ڈاکٹر کو بلاؤ،.........." بملا کے سامنے مجھے اُس کی بات پر فوراً یقین آ گیا۔ لیکن آرکیڑیا سے باہر آتے ہی میرا دل دھڑکنے لگا۔ دھڑکنوں سے ڈرتی جھجکتی دعائیں اٹھنے لگیں کہ رام سرن کی ہڈیوں کو کچھ بھی ہوا ہو اس کا دماغ بھگوان کرے ٹھیک ہو۔ اُس نے جو باتیں کہی ہوں صحیح ہوں، نہیں تو..........نہیں تو میں ایک بنیادی غلط فہمی کا شکار تھا۔ گوشت پوست سے دور کی محبت کو تو میں نے ابھی ابھی رد کیا تھا۔

.......... رام سرن سڑی نہیں ہو سکتا، بملا رام سرن سے محبت نہیں کر سکتی۔ میرے دل کی دھڑکن " نہیں نہیں، نہیں کرتی گئی اور میں ڈاکٹر کی کوٹھی کی طرف بڑھتا گیا۔

ڈاکٹر ڈھینگرا نے بھی کہا کہ رام سرن کا وقت قریب ہے۔ بملا نے پھر اس کے دماغ کے متعلق پوچھا تو ڈاکٹر نے کہا کہ اس حالت میں دماغ کا خراب ہونا کوئی حیرت انگیز بات نہیں تھی۔ بملا نے یہ سوال دروازے پر آ کر کیا تھا اور قدرے اُونچی آواز میں کیا تھا۔ اور ڈاکٹر کے جاتے ہی رام سرن نے بملا کو اندر بلایا۔ اُس کی آنکھیں آگ برسا رہی تھیں۔ " کیا کہا ڈاکٹر نے کہ میرا دماغ خراب ہو گیا ہے؟"۔ "ہائے ہوئی بھیا جی۔ ان کو کیا ہو گیا ہے.........." بملا یہ کہتی ہوئی، روتی ہوئی سی ڈر کے مارے کمرے سے باہر آ گئی۔

لمحہ بھر کے لیے رام سرن کا چہرہ اس کی چادر کی طرح سفید ہو گیا۔ پھر ایک اور رنگ چھا گیا۔ جیسے لٹھے کی چادر میں کفن کی سفیدی میں چیڑ کا رنگ گھل گیا ہو۔ پھر یہ رنگ دھیمے دھیمے مدھم ہوتا گیا اور اس کا اپنا رنگ جم گیا۔ وہی پکا ہوا ٹین اور ردوزنگ آلود سوراخ۔

اس رات کو رام سرن کا بخار بھی کم ہوتا ہوتا اُتر گیا۔ اُس رات وہ خوب سویا بھی۔ اور جب دوسری صبح اس کی آنکھیں پھر کھلیں۔ اس نے مانگ کے توسٹ کھائے اور مجھے اس کی حالت میں ایک تبدیلی آتی محسوس ہوئی۔ ان چیڑ کے پیڑوں میں مجھے معجزے دکھائی دینے لگے۔ وہ کھا پی کے پھر سو گیا۔ دوپہر کو، سہ پہر کو، رات بھر تک۔ جیسے برسوں جاگنے کے بعد اسے پہلی بار سونے کا موقع ملا ہو۔

پھر وہ تیسری صبح آئی، جب رام سرن کی آنکھوں میں ایک چمک سی آ گئی تھی اور ہونٹوں پر رنگ سا۔ جیسے مسلسل نیند نے اسے تازہ کر دیا ہو۔ لیکن دودھ پیتے ہی وہ پھر جھونکے لینے لگا۔ اس کی گردن ایک طرف کو لٹکنے لگی اور اس کے تکیے ایک ایک کر کے نکال دیے گئے۔ پھر اس نے اپنی آنکھیں بھی کھول دیں جو اتنی کھلیں کہ باہر آتی ہوئی دکھائی دیں۔ شاید اُس کی یہی آرزو تھی کہ یہ آنکھیں ہمیشہ کھلی رہیں۔ رات کی تاریکیوں میں بھی کھوجتی رہیں۔ لیکن بملا نے رسم کے مطابق اپنی انگلیاں اس کے پپوٹوں پر رکھ دیں اور اُن کو ہمیشہ کے لیے بند کر دیا۔

اب چیڑ کے لمبے لمبے بھوت تھے، میں تھا، بملا تھی، اور رام سرن کی ٹھنڈی لاش۔ چیڑ کے اُداس سایوں میں دور دور تک پھیلی ہوئی بٹیں تھیں جن میں ٹی بی کی کھانستی ہوئی، کراہتی ہوئی لاشیں تھیں۔ اور مجھے اب تندرست انسانوں کی ایک جماعت کی ضرورت تھی۔ چیڑ کے درختوں کو، بھوتوں کو، لاشوں کو میں کیا کرتا؟ مجھے تو رام سرن کی لاش کو نہلانا تھا، کفنانا تھا، ارتھی پر سوار کرانا تھا۔ اُس جنگل سے لے جانا تھا، پھسلتی ڈھلانوں سے اور پہاڑ کے ٹیڑھے گھٹنوں سے اُتارنا تھا۔ جنگل کے راستے میں بڑے موڑ توڑ تھے۔ کئی ڈھلانیں اُتر کر، کئی چڑھ کر انسانوں کو جلانے کی جگہ آتی تھی۔ اس وسیع اور گھنے جنگل سے بہت دور۔

لیکن آرکیڑیا کا خضر چوچا رام کرایہ دار کی اس "ضرورت" کے لیے تیار کیسے نہ رہتا۔ دیکھتے دیکھتے وہ سامان لے کر آیا۔ اور اس کے ساتھ اسٹیشن کے چھ قلی تھے جو لال لال وردیاں پہنے ہوئے بھی بڑے برہمن سے دکھائی دے رہے تھے۔ ان کے چہروں پر ماتم کی مستقل لکیریں تھیں۔ نہ جانے کتنوں کو لے جانے آتے ہوں گے، وہاں ٹی بی کے دو اسپتال تھے اور آرکیڑیا کا سارا جنگل، لے جانے والے یہی تھے۔ بڑے تجربہ کار تھے۔ دیکھتے دیکھتے ارتھی تیار کی اور رام سرن کو لے کر چل پڑے۔ تھوڑے سے رُپوں کے لیے.........."اہہ اہہ بھیا جی پیسہ"

بملا خاموش بیٹھی یہ سب تماشہ یوں دیکھتی رہی جیسے دیکھنے کے سوائے وہ اور کچھ نہ کر سکتی تھی۔ میں اس کی بے حسی سے اُکتا گیا۔ یہ موقع رونے دھونے کا تھا۔ آنسو پنچھوانے کا۔ دلاسے

سننے کا۔ میں اس کا بہنوئی، اس کا ایک رشتہ دار، اُسی کے پاس کھڑا تھا۔ اب میرے سوا اس کا اور کون تھا؟ لیکن وہ بُت بنی رہی۔ ایک بھی آنسو نہ گرایا جس کو پونچھ کر میں ارتھی کے ساتھ چلا جاتا لیکن پھر میں چلا ہی گیا۔ یہ سوچ کر کہ اس کا صدمہ گہرا ہے۔ اس کی آواز سوکھ گئی ہے اور اُس کے آنسو جل گئے ہیں۔

واپس آ کر میں نے دور سے ہی دیکھ لیا کہ بملا وہیں بیٹھی ہے اور جوں جوں میں آگے بڑھتا گیا میں اپنے چہرے کو اُن زاویوں میں کھینچتا رہا کہ ایک گہرا رنج ظاہر ہو اور نظروں میں ایک سنجیدہ فلسفہ ہو۔ آواگون کا، بھگوان کی مرضی کا، پرلوک اور شولوک کا۔ اور ساتھ کنکھیوں سے دیکھتا بھی گیا کہ ہوش میں ہے کہ نہیں۔ میں اُس کے پاس آ کر بیٹھ گیا مگر وہ ابوالہول کی طرح دور جنگل کے دروازے کو دیکھتی رہی۔ میں نے ایک لمبی آہ بھری اور کہا.......... " راکھ ہو گیا بچارا، صبح تک باتیں کر رہا تھا۔"................ لیکن بملا تھی کہ گم صم بیٹھی رہی۔ میں نے پھر رام سرن کی کئی خوبیاں گنیں، لیکن نہ معلوم اس دروازے میں کیا تھا جس سے اس کی نظر نہیں ہٹتی تھی۔ شاید غم کی دیوانگی میں وہ رام سرن کو واپس آتے ہوئے دیکھ رہی تھی۔ بیٹھے بیٹھے میرا دل پھر دھڑکنے لگا اور چتا کے شعلوں کو یاد کرنے لگا۔ جیسے ان دھڑکنوں کو دبانے کے لیے چتا کی یاد ضروری تھی۔ "راکھ ہو گیا بچارا" بملا کو کیا اب تو میں اپنے آپ کو سمجھا رہا تھا۔ پھر تیزی کے ساتھ اس دل میں حوصلہ افزا خیال آنے لگے۔ بملا کا سرپرست میں ہی ہوں، میں ہی ہوں۔ بملا ہوش میں آ کے رہے گی۔ اُسے ہوش میں آنا پڑے گا۔ میرے پاس اب وقت ہے۔ وقت جو توازن پیدا کرتا ہے۔ پرانی یادوں کو مٹاتا ہے، نئی امیدوں کو بناتا ہے.......... اگر بملا نے صدمے سہے ہیں۔ میرا فرض ہے کہ اُسے آرام پہنچاؤں۔ اُس کی زندگی کو خوش گوار بناؤں۔ اسے اپنے گھر لے جاؤں۔ میری بیوی بھی تو اس کی بہن ہے۔ سمجھدار ہے۔ بیوہ بہن کو کہاں پھینکے گی۔ اور کوئی چارہ نہ تھا۔ چنانچہ میں نے اس کی ٹھنڈی تاروں کو اس وقت نہیں چھیڑا۔ اور دل ہی دل میں کہا: " دیکھ لے جی بھر کے دیکھ لے، اس کاٹھ کے دروازے کو"۔

رات پڑنے تک وہ وہیں بیٹھی رہی اور جب سامنے کا پیڑ بھی تاریکی میں گھل گیا۔ بملا برآمدے سے اٹھی۔ کمرے میں جا کر چار پائی پر گر سی پڑی۔ میری اپنی امید جاگ اٹھی اور میں آگے بڑھا۔ سمجھا تھا کہ تھکاوٹ نے اس کی بے حسی دور کر دی ہے۔ ہوش میں آ کر اسے دلاسے چاہئیں۔ لیکن اس نے مجھے آگے بڑھتے دیکھ کر چار پائی پر ایسی حرکتیں کیں کہ میرے قدم رک گئے "۔ ابھی نہیں، ابھی نہیں"۔ میں اپنے کو کوستا ہوا باہر آ گیا۔

وہ پہاڑی رات میں نے کمرے کے برآمدے میں جاگتے ہوئے کاٹی۔ جنگل جیسے مہا کال کے منہ میں آ گیا تھا۔ اندھیرے کی موٹی تہوں میں سامنے کی دیوار تک نہ دکھائی دیتی تھی۔ گھنا جنگل، کالی رات، درندے بھی ہو سکتے تھے وہاں۔ درندے میں نے دیکھے نہیں لیکن کھٹمل مجھے کھائے جا رہے تھے۔ جنگل کی سردی میں بھی یہ جنگل کے کھٹمل کتنے وحشی ہوتے ہیں۔ پھر مجھے یہ بھی خیال آتا تھا کہ ایک ایک کھٹمل میں ٹی بی کے کتنے جراثیم ہو سکتے ہیں۔ پھر نہ تو میں اپنے کمرے میں سو سکتا تھا نہ بملا کے۔ نہ اُدھر نہ اِدھر۔ عجیب رات تھی وہ۔ فضا میں سردی بھی تھی۔ اور بملا کی گرم گرم سانس بھی۔ ٹھنڈی ہواؤں کے ساتھ ساتھ اس کے گرم سانس برتی روئیں بھیج رہے تھے۔ عجیب کیفیت تھی، کہیں ٹھنڈی کہیں گرم، کہیں وحتی ہوئی کہیں بھڑکتی ہوئی۔ ڈر بھی اور تڑپ بھی۔ ٹھنڈی ہواؤں کو تو میں سہہ لیتا، وہ جو اندر سے مشعلیں چلی آ رہی تھیں، انھیں روکنا مشکل ہو گیا۔ بس ارادے کرتا رہا کہ ایسی دوسری رات نہیں دیکھوں گا۔

چوتھی صبح ہوتے ہی میں دھرم پورہ سے دہلی آنے کی تیاریوں میں مصروف ہوا۔ لیکن بملا پھر وہیں برآمدے میں آ بیٹھی۔ میرے سوالوں کا اس نے جواب ایک بھی نہ دیا۔ لاڈ کا موقع تو تھا نہیں۔ میں نے ایک با اختیار سرپرست کی ترشی سے کہا "اٹھو بملا۔ تیاری کرو، پاگل مت بنو، جنگل میں کہاں تک رہا جائے گا" لیکن بملا گم ہو گئی تھی۔ اُس کی بے حسی میں ذرا بھی فرق نہ آیا، ایک ٹک دیکھتی رہی۔ اسی دروازے کو۔

میں نے چوچا رام کو آواز دی اور ہم دونوں ریل کے ٹکٹ خریدنے گئے۔ آخری اترائی پر چوچا رام نے اپنی جیب میں سے تار کی ایک رسید اور دو آنے نکال کر میرے ہاتھ میں رکھے۔ کہا کہ بملا نے اُسے ایک تار ہندی میں لکھ کر دیا تھا۔ کہا تھا کہ اسٹیشن پر جہاں تار گھر بھی ہے۔ تار کا

ترجمہ کراؤ۔ وہ تار اسی وقت بھجوانا چاہتی تھی اور چونکہ میں اس وقت مردے کو کفنانے میں مصروف تھا۔ اُس نے چوچارام کو تاکید کی تھی کہ مجھے ترجمہ کے لیے پریشان نہ کرے۔

اس تار کی رسید نے میرے دل میں نئی دھڑکنیں پیدا کیں جن کو دبانے کے لیے میں نے اپنے دل میں ایک ڈر پیدا کرنے کی کوشش کی کہ بملا کا دماغ خراب ہوگیا ہے یہ جو گم صم ہوگئی ہے۔ اس نے رام سرن کے نام تار دیا ہوگا.......... ہم نے ٹکٹیں لے لیں اور میں جلدی لوٹ آیا.......... آرکیڑیا میں گھستے ہی میں نے ایک لڑکے کو جنگل میں قدم بڑھاتے ہوئے دیکھا۔ وہی تھا وہ جوان رام سرن کی کہانی کا گنوار لونڈا گوپال۔ لونڈا؟ گوپال اب ایک ڈراونا جوان ہوگیا تھا۔ وہ بڑی تیزی کے ساتھ ہٹ کی طرف بڑھتا جارہا تھا۔ اس کے لمبے لمبے قدم ایسے اٹھتے تھے، جیسے ایک ایک پیڑ کو توڑ پھینکیں گے۔ اس کے خوف ناک قدم جیسے میری ٹانگوں کو ڈرانے لگے۔ میں وہیں گڑ گیا اور گوپال آگے بڑھتا چلا گیا۔ ادھر برآمدے میں سے ایک سایہ سا اٹھتا ہوا دکھائی دیا۔ یکا یک سارا جنگل بملا کی چیخوں سے گونج اٹھا۔ برآمدے میں جوان نے اپنے لمبے لمبے بازو پھیلائے اور ایک لمحے میں اُن بازوؤں کی وسعت میں بملا غائب ہوگئی۔

"بدمعاش! خصم خور!" میں وہیں سے چلا جانا چاہتا تھا۔ لیکن میرا گلا بھی سوکھ گیا تھا کیونکہ گوپال اور بملا کی جڑی ہوئی تصویر جنگل کی ہریالی میں جان سی ڈال رہی تھی۔ لاشیں زندہ سی ہونے لگی تھیں، درخت جھومنے سے لگے تھے اور مجھے اپنا آپا رام سرن کی خالی چارپائی سے بھی برا لگنے لگا تھا۔

پھر مجھ سے کسی نے بات تک نہ کی۔ وہ دونوں سامان باندھتے رہے۔ چوچارام نے ان کو قلی لاکے دیے اور جب وہ چل دیے۔ چوچارام کی بیوی نے مجھ سے پوچھا "سالا ہوگا آپ کا بابو جی۔ بی بی جی کا بھائی؟ میں نے ایک ایسی لمبی آہ کھینچی جس میں سے ایک "ہاں" بھی نکلی۔ اور میرا کلیجہ کھرچا جارہا تھا۔ میں نے چوچارام کی بیوی سے روٹی مانگی اور کھا کے وہیں دھوپ میں سوگیا۔ یہاں نہ کھٹمل تھے۔ نہ کسی کے سانس، خوب سویا اور اس وقت جاگا جب سورج غروب ہوچکا تھا۔ پھر میرے سامنے ایک واجب سوال تھا کہ اب میں کیا کروں، جواب کی کھوج میں میری نظریں بھی

دور اسی دروازے کی طرف مڑیں۔ دروازے کے پیچھے وہی چیڑ سے ڈھکی ہوئی ڈھلانیں تھیں۔ رات کے سائے بڑھے چلے آ رہے تھے اور چیڑ کے درختوں پر رنگ رنگ میں چھا رہے تھے۔ پچھلی قطاریں نیلاہٹ میں لپٹی جا رہی تھیں۔ اگلی قطاریں آسمانی رنگ میں ان سے اگلی مونگیائی میں، جو چیڑ میرے سامنے تھے، وہ تھے قدرتی، چیڑ کے رنگ کے۔ یہ پیڑ سب ایک رنگ کے ہیں۔ میں نے سوچا، لیکن روشنی کا جادو ہے۔ کہیں ایک رنگ دکھائی دیتا ہے کوئی دوسرا۔ نہیں تو وہ پیڑ بالکل وہی ہیں جو یہ۔ آدمی روشنی کے پھندے میں کیوں آئے۔ اسی رات کی گاڑی سے میں سیدھا اپنی بیوی کے قدموں پر آ گرا۔ اور کہا "رانی تم کتنی سندر ہو، کتنی بھلی ہو، دیوی ہو تم دیوی۔ دو بہنیں لیکن دو میں کتنا فرق؟" .........: اُس نے اپنی عادت سے مجبور ہو کر وہی اپنا پرانا جملہ شروع کیا۔ "یہ آپ کی غلط.........." میں نے اسے جملہ پورا کرنے نہ دیا۔ پہلے کی طرح قہقہہ نہیں مارا۔ اس کے مُنہ پر ہاتھ رکھ دیا۔



# جوان ؟

## (نومبر 1946)

وہ ایک خوش قسمت نوجوان تھا۔ بیسویں سال ہی میں کالج سے چھوٹتے ہی، جب اس کے دوست روزگار کی تلاش میں پریشان تھے۔ اُس کی شادی بھی ہو گئی تھی اور پھر تھے بھی وہ لالہ جی بڑے ٹوبیے۔ دُلہن وہ لائے کہ بے مثال تھی۔ اتفاق کی بات یہ تھی کہ وہ بادام سا چہرہ ہی بانکے لال کا آدرش تھا۔ دلہن کا بدن بھی اکہرا گیڑی سا تھا اور بانکے لال اُسے دیکھ دیکھ کر پھولا نہ سماتا۔

لیکن ابھی تو بیاہ ہی ہوا تھا۔ گونا باقی تھا۔ لالہ جی کے دل کے ارمان ایک خالی بیاہ سے کیسے نکلتے ؟ گونے کی تقریب پر بیاہ جتنا جشن ایک اور منایا جاتا تھا۔ کچھ اِدھر والوں کا رواج ہی ایسا تھا۔ ایک بیاہ اور اس کے بعد گونا۔ گونے تک لالہ جی کو نگرانی کرنی تھی اور اگر ان کی بیوی اس وقت زندہ ہوتی تو یہ ان کا کام نہیں تھا۔

ادھر بانکے لال عجیب کشش و پیچ میں مبتلا ہوا۔ ایک طرف خاندان کی عزت اور باپ کی فرماں برداری کا سوال اور دوسری طرف اپنی جوانی تھی۔ وہ بھی بھڑکائی ہوئی گونے کا دن دور بھاگتا نظر آیا۔ روز بروز تڑپ بڑھتی گئی۔ مگر وہ تھا بہت ہوشیار۔ اُس نے سوچا اور سوچ کے دانائی برتی، درمیانی راستہ نکالا۔ وہی ایک راستہ تھا۔

نان آفیشل گونا اور بھی رنگین رہا۔ گھر کی سیڑھیاں، کولکیاں، رسوئی غسل خانہ غرض ہر آڑی ترچھی اینٹ نے ان کا پردہ کیا۔ چوری کا گڑ زیادہ میٹھا ہوتا ہے۔ اس لیے ہر بات غیر معمولی نظر آئی اور ذرا ذرا سی چیز رومانی۔ نتیجہ یہ رہا کہ گھر بھر خوش تھا۔ لالہ جی اپنی نگرانی میں اور دولہا دلہن اپنی چوریوں میں۔

مگر آہ! لالہ جی گونے سے پہلے ہی داغ دے گئے۔ بانکے لال ہکا بکا رہ گیا۔ سر سے والد کا سایہ اٹھتے ہی بانکے لال نے محسوس کیا کہ اس کی زندگی نے ایک زبردست پلٹا کھایا ہے۔ اب......... پہلا سوال گونے کا تھا۔ والد تو رہے نہیں اور کوئی بزرگ تھا نہیں۔ خود بخود لوگوں نے، رشتہ داروں نے ان کی اس مشکل کو پہچان لیا اور اُن کے نان آفیشل رشتے کو آفیشل قرار دیا۔ چارہ ہی اور کیا تھا۔ یہ مشکل تو یوں حل ہوئی مگر دوسری تبدیلیاں اتنی سستی نہیں تھیں۔ بانکے لال کو نوکری ڈھونڈنی پڑی۔ نوکری کرنی پڑی۔ گھر کا نوکر گیا۔ کتنی اور سہولتیں گئیں۔ بھورانی کو بھوجی بننا پڑا۔ ساس تو تھی نہیں جو کچھ چونچلے قائم رہتے۔ چولہا چوکا سنبھالنا پڑا اور پھر خدا کی مار کہ اتنے جلد پیٹ سے بھی ہو گئیں۔ اتنا بڑا گھر تھا جسے سنبھالنا تھا۔ مشقت کرنے پر بھی نہ سنبھلا۔ گھر کی ہیئت ہی بدل گئی۔ مگر گنوتی کی کشمکش جاری رہی اور بیاہ کے سال بھر بعد ہی نہ گنوتی کا چہرہ بادام سا رہا۔ نہ اس گیڑی سے بدن میں وہ شگفتگی رہی بلکہ دھوپ اور بارش میں پڑے ہوئے بانس کی طرح بے رنگ، باسی اور سیٹھا ہو کے رہ گیا۔

بانکے لال کی حالت خراب تھی۔ تقدیر کی زیادتی تھی یہ۔ دولہا دُلہن کی شوخیوں بھری رنگ رنگ کی چو ما چاٹی اتنی جلدی گرہستی مرد وعورت کی چخ چخ میں تبدیل ہو گئی۔ مرد؟ بانکے لال کو ابھی مرد کیسے کہا جا سکتا تھا؟ وہ تھا کٹ مست، صرف اکیس سال کا۔ یہ شادی بھی کیا ہوئی تھی۔ مذاق تھا یہ۔ اُس کی آنکھیں اب کھلیں۔ یہ شادی ہوئی کیوں تھی؟ اس کی رائے کسی نے لی بھی تھی؟ لالہ جی نے تو حد کی تھی۔ اپنے شوق میں اس کے گلے میں ایک عورت باندھ دی۔ اتنی چھوٹی عمر میں ایک عورت اور......... ہے بھگوان.........ایک بچہ بھی!

لیکن وہ گھبرایا نہیں۔ شیر دل تھا۔ کیوں بوکھلاتا؟ گھر والی گنوتی تھی۔ ذمہ دار وہی تھی۔ پارسال کی وہ تھیں ساری چہلیں۔ ان باتوں کے لیے اب وقت کہاں تھا۔ اب تو یہ گھر سنبھالنا تھا۔

٥

یہ جھنجٹ مردوں کے حصہ کا نہیں۔ عورتیں اسی لیے ہوا کرتی ہیں ان کا اور کام ہی کیا۔ وہ پارسال کا عشق دولہا دلہن کی بھوکی پیاسی آنکھوں کا دھوکا تھا۔ میاں بیوی میں عشق بھی ہوتا ہے کہیں؟ ہاں ان کے درمیان ایک رشتہ تھا۔ ایک دوسرے کی طرف ان کے فرائض تھے۔ اسی لیے وہ نوکری کرتا تھا۔ مشقت کرتا تھا، بڑا اسپوت تھا وہ اس چھوٹی سی عمر میں گھر چلا رہا تھا۔

مگر آہ! اُس کی اپنی امنگوں بھری نوجوانی۔ اس کی رگ رگ میں خون اچھل رہا تھا۔ نس نس اس کی طلب گار تھی۔ جس کو اس نے پہچان لیا تھا۔ پریم پوجا کے اُس کے اپنے طریقے تھے۔ یہ طریقے؟ محض منصوبے، لیکن وہ مایوس نہیں تھا، وقت باقی تھا۔ شباب باقی تھا، بلکہ وقت اب تھا۔

اس کا جسم مکمل تھا۔ اس کا دماغ بھی۔ اس کا رومانی انسان بھی مکمل تھا۔ مگر تھا چھپا ہوا۔ کہیں کونوں میں جھینپتا ہوا۔ شہہ زور، مگر پھڑ پھڑاتا ہوا۔ احتمال یہ تھا کہ کہیں جسم اور دماغ کو بھی بگاڑ نہ دے۔ یہ وہ کیسے ہونے دیتا۔ اس شرمائے ہوئے رستم کو زندگی کے محاذ کی اگلی صف میں لا کھڑا کرنا تھا۔ یہی اب اس کا کام تھا یہ اب اس کی ضرورت تھی زندگی کی مانگ............

اس نے کمر باندھ لی۔ آئینے کے سامنے کھڑا ہوا اپنے دلکش خدوخال کو پھر سے دیکھا۔ ایک معنی خیز ہنسی کی مشق کی۔ اپنی نظر کے مختلف زاویوں کا امتحان لیا اور چل پڑا............ لیکن یہ عورتیں یہ لڑکیاں کتنی نظر باز ہوتی ہیں۔ یہ لمحہ بھر کی تاک جھانک میں ڈھکی گہرائیوں کی تھاہ لیتی ہیں۔ جانچنا چاہتی ہیں۔ نظر اٹھا کے ملاتی ہیں۔ وہ سہمی سی نظر، جیسے نظروں کا حادثہ ہوا ہو۔ چھپا کے میں مطلب کی بات کھوج ہی لیتی ہیں۔ یا کبھی یوں ہی اپنے کسی خیال میں محو ہوئی دکھائی دیتی ہیں۔ اور بیٹھے بیٹھے ان کی نظریں آپ پر گڑ جاتی ہیں۔ وہ لمبی بے حس سی نظر۔ جیسے کوسوں دور! برسوں پیچھے کی بات کو دیکھ رہی ہوں۔ جب نظر بھر کے دیکھ چکتی ہیں تو ایسے چونک کے آنکھیں پھیر لیتی ہیں کہ بے لگام آنکھوں کو کوس رہی ہوں جو بے مطلب ادھر کو پھسل گئی تھیں۔ پر آنک لیتی ہیں۔ آپ کی تنی ہوئی نکٹائی کے نیچے، چکنے گالوں کے نیچے۔ چھوٹے آستین اور کمر کے پھرتیلے پن کے نیچے، یہ کہ آپ کی شادی ہو چکی ہے۔ یہ ہیں اللہ میاں کے کھیل جیسے مرد کی اور مصیبتیں کم تھیں۔ کیا ضرورت تھی عورتوں کی نظر کو ایسی سان پر چڑھانے کی۔ پر وہی اللہ جانے کہ کیوں ایک جانور کو سونگھنے کی حس تیز چاہیے اور عورت کو دیکھنے کی۔ بہر صورت ہمارے بانکے لال صاحب کے ساتھ

بے انصافی ہونے لگی، بے رخی برتی گئی۔ محض اس لیے کہ یہ بات فوراً پہچان لی جاتی تھی کہ بانکے لال کے گھر میں گنوتی ہے اور اس کا ایک بچہ بھی۔ یہ بانکے لال سے کوئی کہتا نہیں تھا۔ مگر وہ بھی بے وقوف نہیں تھا۔ سمجھ جاتا تھا۔

روز کی ایسی دس دس ناکامیوں کے باوجود بانکے لال تھکا نہیں۔ صنفِ نازک سے ناراض نہیں ہوا اپنی نظر کے زاویوں کو ہر روز درست کرتا گیا۔ نئے زاویے ایجاد کرتا گیا۔ نئے زاویے، نئی باتیں کہتے ہوئے، نئے پیغام دیتے ہوئے۔ اس کا آئینہ سحر و شام اِس بات کا یقین دلاتا رہا کہ بانکے لال بے نقص ہے۔ مکمل ہے عشق خیز ہے۔ عورت مار ہے۔ وہ خاموش کیسے بیٹھتا؟ اس کا میدان بھی وسیع تھا جو سنیماؤں، اسکولوں، ٹریم کاروں ، ریستورانوں، پارکوں ، اسپتالوں، مندروں، میلوں ٹھیلوں اور سڑکوں تک سے بھرا پڑا تھا۔ یہ وہ کیسے یقین کرتا کہ بھگوان کے اس بھرے پُرے دیوار میں ایک بھی ایسی نہیں جو بانکے لال کو اتنی ہی تڑپ کے ساتھ ڈھونڈ رہی ہو جتنی اس کی اپنی تڑپ تھی؟ وہ کہیں ضرور تھی۔ ان تمام میں کم از کم ایک۔ اسی لیے تو وہ ایک ایک سے دریافت کرتا تھا۔ ایک ایک سے درخواست کرتا تھا اُن ہی اپنی نظروں سے۔

پہلے تو اُس نے وہی بادام جیسے چہرے ڈھونڈے۔ بادام سے چہرے اور اکہرے بدن۔ اور جب ایسے مرکب نہ نکلے اور جو نکلے بھی بڑے بے رخے نکلے تو اُس نے اُس خاص جنس کی تلاش ترک کر دی۔ کچھ اس لیے بھی کہ ایسے جسم دیرپا نہیں تھے۔ سچ تو یہ ہے کہ بانکے لال نے اپنا مذاق خود بخود تبدیل ہوتے پایا۔ خود بخود ہی حسن کو جانچنے کے پیمانے بدلتے گئے۔ آنکھ، ناک، رنگ جو بھی کچھ ہو۔ اب تو اس کی آنکھیں اس غیر مجازی جلوے کو تولنے ناپنے لگیں جو کہیں آنکھ، ناک، سے پیدا نہیں ہوتا ہے بلکہ عورت کے پورے وجود سے.......... پف سلیو کی چستی کے نیچے اب تو تھلتھلاتے بازو بھی مُنہ میں پانی لانے لگے۔ بالوں کی سنواری ہوئی بے ترتیبی نے، ربن بندھے سر اور کمر نے ایک جھابڑ جھلّے بدن کو بھی قاتل بنا دیا۔ اور اچپل سی ٹھُنگنی بھی بجلی طرح سامنے سے گزری تو بانکے لال چیز عضو ہو کر رہ گئے۔ گوری ہو یا کالی لیکن ہو ذرا چکو!

دن کی کش مکش صرف رات کو کچھ پھل لاتی تھی.......... بانکے لال سپنے دیکھتا تھا۔ سپنے جو معقول اور قابلِ تسلیم منزلوں سے گزرتے تھے۔ کتنے اچھے سپنے۔ یہ سپنے اگر زندگی میں نہ آتے تو

زندگی رہتی بھی کیا۔ اُس کے اعضا بھی عالم بے خوابی کی کڑی قیدوں سے چھوٹ کر اس کے خوابوں کو ٹھوس صورت دیتے تھے۔ کتنی دفعہ گنوتی گھبرا کے جاگ اٹھتی تھی اور اسے چڑ چڑ انگوٹھا چوستے ہوئے دیکھتی تھی؟ خواب میں وہ کیا چھوڑتا تھا۔ گنوتی اندازہ نہیں لگا سکتی تھی۔ آہ، وہ پتی کی مصیبتوں سے واقف نہیں تھی۔ وہ تو نظریں اُتارتی رہی۔ ٹونے اور تعویذ کرواتی رہی۔

گنوتی پریشان نہیں تھی۔ پتی دیو گھر میں مایوس آتے تھے۔ بہت دیر چپ چاپ پلنگ پر پڑے رہتے تھے۔ وہ بھی چپ پڑی رہتی تھی۔ اُسے اس بات کا اطمینان تھا کہ وہ اچانک کسی یاد سے جیسے بھڑک اٹھیں گے۔ اور اس پر انتہا درجے کا گرم پیار لے کر ٹوٹ پڑیں گے۔ پیار..............! یہ کون سی یاد اُس کو گرم کرتی تھی۔ گنوتی کے دل میں شک نہیں تھا۔ کبھی تو وہ بھی خوب صورت تھی۔ غرض اس طرح میاں بیوی میں نبھتی رہی۔ میاں کو یادیں تنگ کرتی رہیں اور بیوی ان ہی لمحوں کے سہارے گزر کرتی رہی۔

گزرتے گزرتے بہت دن گزر گئے۔ بیس سال میں جتنے دن اور جتنی راتیں ہوتی ہیں۔ وہی دن اور ویسی راتیں۔ بانکے لال کے جذبے اس طرح جوان تھے۔ اب بھی وہ ہمہ تن تیار تھا۔ مگر اس کی امید دھیمی پڑ گئی تھی۔ وہ یوں کہ خاموش ڈاکو وقت نے دبے پاؤں اس کی بہت سی چوریاں کی تھیں۔ چہرے کی دلکش لکیروں کو ڈھیلا اور ٹیڑھا کر کے مُنہ پر جھریوں کے پیچ ڈال دیے تھے مگر بانکے لال نے اپنا نیکر پہننا نہیں چھوڑا۔ پورے آستینوں کی قمیص سلوائی ہی نہیں۔ لیکن لوگ! وہ تو بانکے لال کو لالہ صاحب کہہ کر پکارنے لگے تھے۔ لالہ صاحب یعنی پڑھے لکھے لالہ جی۔ سراسر ظلم تھا۔ سُرگ باشی لالہ جی بہت بوڑھے تھے۔ بانکے لال کا ان سے کیا مقابلہ تھا؟ لیکن مصیبت یہ تھی کہ اب بانکے لال دو بچوں کا باپ بھی تھا اور بڑا بچہ اتنی جلد بیسویں سال کے قریب آ گیا تھا۔

پھر گنوتی بھی ایک مصیبت تھی۔ اَن پڑھ تھی۔ نئے تمدن کو وہ کیا سمجھتی، حد یہ تھی کہ رومان کو پاپ سمجھتی تھی۔ وہ تھی جذبات سے بالکل خالی۔ انگنائی میں بندھی ہوئی گائے۔ اس میں امنگیں ہی نہیں تھیں۔ اس کے احساسات کھردرے تھے۔ رومان کی مٹھاس کو کیا پہچانتے؟ اور گھر میں مشقت کو سلطنت سمجھتی تھی۔ گھر کی رانی میاں ہیڈ کلرک ہو گئے تھے۔ بیٹا بیٹی پڑھ رہے تھے۔ گھر میں ایک نوکرانی تھی۔ گنوتی کو اور کچھ نہیں چاہیے تھا۔ بے حس! جانور!

پھر وہ دن آیا جب گھر میں غیر معمولی سکون تھا۔ چھٹی کا دن تھا سر بسر اپنا۔ گنوتی، بیٹا۔ بہی لے کر دیوی پوجنے گئی تھی۔ شہر سے کئی میل باہر۔ دن بھر کا پروگرام تھا ان کا۔ بانکے لال ہی اکیلا گھر میں تھا۔ وہ کہارن تھی، مگر وہ تھی رسوئی میں۔ گھر میں صرف اسی لیے کہ بانکے لال کا کھانا بننا تھا۔ گھر تو خاموش تھا۔ گنوتی نہیں تھی۔ کتنا امن تھا اسی چار دیواری میں۔

یہ کہار چھوکری بانکے لال سے بہت ڈرتی تھی۔ اس لیے نہیں کہ وہ جوان تھی۔ اس لیے بھی نہیں کہ بانکے لال جوان تھا بلکہ حقیقت یہ تھی کہ بانکے لال کو اس کی صورت سے ہی گھن آتی تھی۔ بانکے لال حد درجے کا زود حس تھا۔ بدقسمتی سے یہی ایک چھوکری دستیاب ہوئی تھی۔ گھر بھر کا کام سنبھال تو لیتی تھی لیکن اُس کی آنکھ میں بڑی پھلی تھی۔ کتنی بدنما تھی وہ؟ دھیما سا یہ خیال اس دن کے پرسکون ماحول میں ہلکا سا خلل ڈال رہا تھا۔

صبح کے گیارہ بج چکے تھے۔ نہا دھو کے بانکے لال اپنے پلنگ پر ہی آ پڑا تھا۔ دل میں وہی خیال تھا۔ دنیا میں حسن کے دوش بدوش بدصورتی بھی کتنی ہے لیکن بانکے لال نے اس بحث کو چھوڑ دیا۔ سنہرا دن تھا اور آزادی۔ کیوں نہ آنکھیں کھول من بھائے سپنے دیکھتا۔ لمحے بھر میں ٹھوس تصویریں ایک قطار میں آنے لگیں، ظاہر میں اس کی آنکھیں چھت پر گڑی ہوئی تھیں۔ مگر باطن میں بانکے لال حسن کی ان گنت صورتوں میں محو تھا۔ یہ بیداری کے خواب کتنے زندہ تھے۔ کتنا فرق تھا ان کا سپنوں سے۔ آج تک یہ ترکیب نہیں سوجھی تھی۔ سوجھتی کیا؟ یہ سکون یہ آزادی یہ دماغ تو آج ہی حاصل ہوا تھا۔

اس دن وہ حسن کو تخیل سے دیکھتا رہا۔ حسن کے مختلف رنگوں کے بعد حسن کے مختلف نقشے۔ پھر حسن کے مختلف اعضا، منزل بہ منزل اس کی نظریں حسن کے سینے تک آ گئیں تھیں۔ جب آہ۔ وہ داخل ہوئی۔ دونوں ہاتھوں سے تھالی کو لیے ہوئے، ہاتھ اور تھالی سر تک اٹھائے ہوئے۔ جیسے کہیں دیوار کی آڑ میں وہ اس کے سپنوں کے سلسلے کو جھانک رہی تھی اور اس خاص لمحے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے عمر بھر کا بدلہ لینے آئی تھی۔ نہیں تو وہ اس کے دونوں ہاتھ تھالی کے بہانے اوپر کیوں تھے۔ وہ جسم کے بعض حصوں کو کیوں نمایاں کر رہی تھی؟

بانکے لال نے یہ پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ تقدیر نے بھی یہ نظارہ اسی لمحے کے لیے رکھا تھا۔ مجبوری تھی۔ سپنا دہی تھا۔ اس کی نظریں چھوکری کے جسم پر پڑیں۔ اس کم بخت کہارن نے بھی تو

جان بوجھ کے نمائش کی تھی۔ وہ آئی۔ تپائی پر تھالی دھر چلی اور گئی۔ لیکن بانکے لال کا سلسلہ ٹوٹ چکا تھا.......... کہارن چھوکری کا جوبن سمجھ میں نہیں آیا۔ آنکھ میں پھلی ہوتے ہوئے یہ ناممکن دکھائی دیا۔ ایک نظر میں اس نے یہ دیکھا تھا۔ پہلی بار یقین کرنا مشکل تھا۔ تفتیش طلب بات تھی۔ "رمپو اوری رمپو "........... رمپو سے صاف صاف جواب طلب کرنے کی ضرورت تھی۔ رمپو آئی........... یہ........... یہ........... ہاں........... تم جو........... تم جو........... میرا مطلب تم کو یہاں کس نے بلایا تھا؟ تم کیوں آئی۔ لے جاؤ۔ ہمیں کھانا نہیں۔ رمپو خاموش کھڑی رہی۔ کم بخت تنی رہی۔ دکھاتی رہی۔ اس کو آج موقع ملا تھا دکھانے کا........... بدن بھی گدرایا ہوا۔ بازو بھی گٹھے گٹھے سے۔ ہوں، جوانی........... بانکے لال کے لیے کافی وجہ تھی کہ وہ خفا ہو جائے..........." کم بخت منڈو۔ مُنہ تک رہی ہے۔ نکل یہاں سے ہٹ"........... اگر رمپو بھاگ نہ جاتی۔ نہ معلوم بانکے لال اسی وقت کیا کر جاتا۔

معاملہ بہت عجیب تھا۔ کانی آنکھ۔ میلے گندے کپڑے۔ پھر یہ بلا ایسا بھی ہوتا ہے کیا؟ ہوتا ہوگا۔ پرماتما کے وہی کھیل" ہر گلے را خار باشد، لیکن یہ کہارن........... گُل؟ نہیں صاحب اس میں شک نہیں تھا۔ اس منڈو کا وہ........... وہ........... بہت خوب تھا۔ خوب تھا۔ واقعی! واقعی! قدرت کے کھیل........... بانکے لال کی تیوری ڈھیلی پڑ کے اب غائب بھی ہو گئی تھی...........اور اب ایک فیاضانہ ہنسی بھی اس کے مُنہ پر کھیل رہی تھی........... یہ غریب لوگ! اگر یہی چھوکری کسی امیر کی بیٹی ہوتی۔ اس پھلی کا آپریشن کب کا ہو گیا تھا۔ پھلی کے نیچے گلاب سی آنکھ نکل آتی۔ آپریشن نہ بھی ہوتا۔ ایک شاندار چشمہ (بائیں آنکھ کا ذرا موٹا، دھندلا سا) چہرے کو روشن کر دیتا۔ پھر یہ کپڑے بھی اچھے پہنتی۔ خوب چست سے۔ وہ لال لال ہرا ہرا ساٹن چمٹا ہوا۔ کھال کے ساتھ بالکل چپکا ہوا۔ پھر اس کے وہ بازو، کولھے، وہ اُف۔ وہ تو آگ ہو جاتی۔ آگ؟ پھر بانکے لال اس پر خفا کیوں ہوں۔ غریب ہی تو تھی نا وہ؟ اس کا کیا قصور...........؟

"رمپو! اور رمپو" اب کے اس کی آوز میں نرمی تھی، سستی تھی۔ چھوکری بول پڑی۔ مگر رہی باہر ہی۔ "یہاں آؤ بیٹا"۔ رمپو اندر آئی........... "اوہ۔ رمپو۔ اوہ" بانکے لال کے سر میں اب درد ہو رہا تھا"۔ ذرا۔ اوہ۔ ذری میرے سر کو دبائیو" "بابو جی میرے تو ہاتھ چکنائی..........." یہ بات ہی کون سی تھی۔ چکنائی تو گھر کے ہی چیلیوں کی تھی..........."لو........... پونچھ لو۔" گنوتی اپنا میلا

بلاوز سرہانے چھوڑ گئی تھی۔ "بابو جی یہ جھمکر۔ موکو بی بی کو سے۔" اری بگلی۔ سر میں درد ہو رہا ہے۔ جلدی کر............ لے۔"

اس کے ہاتھوں میں گوشت بھی تھا۔ طاقت بھی تھی۔ سر میں دکھتی رگیں دوڑنے لگیں۔ انگلیوں کا صحیح دباؤ صحیح رگوں پر پڑا۔ بانکے لال پر ایک انوکھی مستی چھانے لگی۔ اپنی آنکھیں اس نے قدرے بند کیں۔ اور ہاتھوں سے کبھی کبھی غلط انگلی صحیح رگ پر لاتا رہا۔ سر کا یہ آرام دیکھ کر بانکے لال کے پیر معمول سے زیادہ دکھنے لگے۔ پیر بھی دبنے لگے۔ بانکے لال کی بوٹی بوٹی لطف لینے لگی۔ ایک ایک دباؤ کے بعد اس کی رگیں ایک ایک گیند کی طرح بیداری میں اچھلنے لگی۔

بانکے لال جوان تھا، ہاں ابھی جوان تھا۔ مگر اس کے دل میں ایک کشمکش ہو رہی تھی۔ وہ اونچ نیچ کو دیکھ رہا تھا مگر حالات بڑے ویسے تھے اور پھر گناہ ہی کیا تھا۔ بیس سال اس نے یوں ہی کاٹے تھے۔ ایک گنوتی اور وہ۔ چلو اب یہی ایک تبدیلی سہی............

اس منزل پر بھی بانکے لال کے رکنے کا امکان تھا۔ مگر ایک مصیبت درپیش تھی۔ وہ چھوکری وہ کہارن یہ نہ سمجھتی کہ بانکے لال میں اب شباب باقی نہیں؟ وہ چپکے چپکے اس پر ہنستی نہ رہتی؟ یہ وہ کیسے ہونے دیتا۔ جبکہ ابھی وہ مکمل جوان تھا۔

چنانچہ اپنے تمام شباب کو لے کر یعنی جو او چھل تھا۔ اس کو بھی بلا کر بانکے لال نے عزم کیا۔ اور اس کی آنکھیں، اس کے پیر، اس کی زبان ویسے ہی چلنے لگی جیسے اس مجبور موقع پر عام مردوں کی چلتی ہیں۔ پھر رمپو بھی وہی معمولی عورت تھی۔ اس نے بھی پہلے خوف ظاہر کیا۔ پھر احتجاج، پھر شرم، پھر بے چارگی سی............

یہ کہانی یہیں پر ختم نہیں ہوتی۔ بانکے لال کا خیال تھا کہ اب اس کا دھیان میلے کپڑوں اور کانی آنکھ کی طرف نہیں ہے۔ اسے یہ فخر تھا کہ ماحول حوصلہ شکن ہونے کے باوجود وہ میدان میں پوری طرح مسلح اترا تھا۔ اب اس کا یہ یقین کہ وہ اب بھی جوان تھا۔ پکا ہوا ہی چاہتا تھا کہ اس کہارن کے بدن سے ایک عجیب بساہند اٹھنے لگی۔ کاش یہ بانکے لال نے پہلے سونگھ کے دیکھا ہوتا۔ وہ بساہند روح سوز بساہند کم بخت کہارن کبھی نہایا ہوتا............ وہ ایک شدید قسم کی مصیبت میں مبتلا ہونے لگا۔ اب نہ وہ ادھر تھا نہ ادھر۔ مسافت جو مکمل جوش کے ساتھ شروع کی تھی۔ آدھی منزل کٹ کے دشوار دکھائی دی۔ پھر وہ جوان تو تھا ہی مگر ایک اندھا کٹ مست وہ ہرگز نہیں تھا۔

اندھا جو نہ سونگھتا ہے نہ چکھتا ہے۔ کچے پکّے سے ایک سا رس لیتا ہے۔ اس کے تو اپنے حواس بالغ تھے۔ پورے اُگے ہوئے۔ بھلے برے کی تمیز کیسے نہ ہوتی؟.......... مگر اب تو حالت وہ تھی کہ جوں توں میدان کو پار کرنا ہی تھا۔ نہیں تو اس چھوکری کا نفرت بھرا قہقہہ اب بھی اس کے کانوں میں گونج رہا تھا۔ اس نے بجھتی ہوئی آگ کو بھڑکانے کی ہر ممکن تدبیر کی تصور باندھنے میں وہ ماہر تھا ہی۔ وہ اپنے آپ کو سمجھانے لگا کہ یہ بساہند اپنی رسوئی میں جو موری تھی اُس کی تھی۔ وہی اپنی چپلیوں کی میل تھی۔ مگر آہ وہ۔ وہ بھوتنی۔ اُس نے وہ اپنی آنکھ بھی کھول دی اور بانکے لال کو چاروں شانے چت کیا..........

وہ ادھ موا سا ہو کے وہیں پڑا رہا۔ اب تو وہ اکیلا تھا۔ مگر شکست خوردہ ندامت کی ان گنت کٹاریاں اس کو کاٹنے جا رہی تھیں۔ سراسیمگی کی یہ حد تھی کہ زندگی میں پہلی بار اس نے موت کو پکارا۔ اس کا سینہ کھوکھلا ہوتا دکھائی دیا۔ سرہانے ٹھونس ٹھونس کے اس نے اس کو بھرنا چاہا۔ ہاتھوں کو کاٹتا رہا۔ جیسے اس نے ایک مہلک غلطی کی تھی۔ ہاتھ چھوڑ پھر چادر چباتا رہا۔ اس نے یہ کیا کیا...... ہیں! بانکے لال بانکے لال اب تو جوان نہیں.......... جوان نہیں؟ وہ بساہند؟ وہ آنکھ؟.......... مگر یہ قصہ شروع ہی کیوں ہوا تھا؟ اور وہ آغاز میں وہ تیزی؟ وہ گرمی؟ جھوٹی گرمی! بیالیسواں سال! .......... لیکن اس عمر میں تو انگریز شادی کرتے ہیں.......... پر وہ اس شادی کے لیے محفوظ بھی رہتے ہیں۔ اماں خاک محفوظ.......... وہ بھی انسان ہیں آخر.......... انسان؟ ان کے تو بوڑھے بھی جوان دکھائی دیتے ہیں۔ تو بانکے لال ہی کون سا بوڑھا دکھائی دے رہا تھا.......... مگر یہ ابھی کیا ہوا.......... اف وہ بساہند..........

بانکے لال کو بوڑھا کون پکارتا؟ مگر اس کا چہرہ گھڑی بھر کی اس کیفیت سے بوڑھوں کی طرح اُتر گیا۔ وہ گھر میں اکیلا بھی رہنا چاہتا تھا۔ گھر سے بھاگنا بھی۔ کسی طرح بھی، کسی قیمت پر بھی دل کی اس حالت کو ختم کرنا چاہتا تھا۔ کیا ہوا اگر شباب کے اندھے شعلے نہیں.......... مگر جوانی! رمپو اور بانکے لال نے خود بانکے لال کا پیچھا نہیں چھوڑا، وہ بہت پریشان رہا۔

گنوتی سہ پہر کو ہی واپس آئی۔ رمپو کو رسوئی میں اوندھے مُنہ خراٹے لیتے پایا۔ سوئی تھی مری یا بہانہ کرتی تھی۔ نگوڑی کو لاتوں سے اٹھانا پڑا۔ پھر اندر جو گھسی، اس کی نظر پہلے ان مکھیوں پر پڑی

جورکھی پڑی تھالی پر ہجوم کر رہی تھیں۔ جہنم میں جائے یہ رانڈ مہری۔ یہ اسی کا کرشمہ ہوگا۔ گنوتی سب سمجھا تو گئی تھی۔ نہ معلوم کیسے تھالی دھری تھی کیسے پروسا تھا۔ اُس نے فوراً نیا کھانا تیار کیا۔ مگر بانکے لال کو کچھ بھوک ہو تو کھائے۔ گنوتی نے بہت پوچھا۔ لیکن وہ اکیلا رہنا چاہتا تھا۔ وہ بیمار نہیں تھا، یوں ہی دل ڈوب سا رہا تھا۔ حکیم وید کی ضرورت مطلق نہ تھی۔ بس وہ اکیلا رہنا چاہتا تھا۔

دن پر دن گزرنے سے اس دن کی آندھی دل ہی دل میں دھیمی پڑتی گئی۔ مگر اس آندھی نے دل کو اندھیرا کر دیا تھا۔ اُس کے جیسے دیے بُجھ گئے تھے، اس کے دل میں جیسے موری گھس گئی تھی، وہ جیسے بوڑھا ہو گیا تھا۔ وہ اب گھر کو لوٹ آتا تھا۔ دفتر سے پہلے اور دفتر کے بعد بس گھر ہی میں رہتا تھا۔ اور گنوتی کے بہت قریب بیٹھتا تھا۔ گنوتی اس کا سر بھی اپنی گود میں لیتی تھی اب۔ اور اس کے سفید بال چن چن کر نکالتی تھی۔ لیکن روز بروز یہ سفید بال اتنے بڑھتے گئے کہ گنوتی کے گرد سفید بال بکھرے ہوئے دکھائی دیتے۔ یہ دیکھ کر اس پر ایک خوف چھا جاتا۔ جیسے ایک سفید برف کا تودا اُس کے گرد بند ہوتا جا رہا تھا۔ اور بانکے لال کو اگر کبھی جوانی یاد بھی آتی تو کہیں گہرائیوں سے وہ اس دن کا بانکے لال اُچک پڑتا۔ اور اس کو یاد کرتے ہوئے بانکے لال کو نگل ڈالتا۔ اب وہ اچانک پہلے کی طرح بھڑک بھی نہیں اٹھتا تھا۔ اور گنوتی ایسے لمحوں کا بے سوز انتظار کرتی رہتی۔ اس نے دہرے دہرے پاٹھ کیے۔ دُگنے دیپ جلائے۔ مندروں کی چوگنی پھیریاں کیں۔ لیکن اس کا میاں گم ہو چکا تھا۔ دیوی کو پوجتے ہوئے نہ معلوم اُس نے کون سی بھول کی تھی۔ نہ معلوم دیوی نے ان کی جوانیاں کیوں اجاڑ دی تھیں۔



# آخ تھو

## (اگست 1948)

مچھلی پکانا آسان نہیں ایک فن ہے۔ بساہند کو فلیور (Flavour) میں تبدیل کرنا اور بساہند جتنی تیز ہو اتنا ہی فلیور پیدا کرنا آسان کھیل نہیں۔ عورت بھی نہیں کر سکتی۔ وہی کر سکتا ہے جس نے مچھلی کی مونچھ مونچھ کا تجزیہ کیا ہو جس نے راتوں بیٹھ کر تجربے کیے ہوں۔ جس کی ناک حساس ہو کہ بھاپ کے ایک ایک درجے کو سونگھے اور پہچانے۔ بساہند سے فلیور تک کئی موڑ ہوتے ہیں، کئی منزلیں۔

اور اُس دن جب مینہ برس رہا تھا اور چھٹی کا دن تھا۔ مچھیرا ایک بڑا سنگھاڑا بنگالیوں سے چھپاتا ہوا میرے پاس لے آیا۔ مچھلی کا جسم اکڑا ہوا یعنی تازہ تھا۔ کنپٹیوں کے نیچے اس کا لہو ابھی سرخ تھا۔ مچھی کو دیکھ کر ہی میرے مُنہ میں پانی آیا۔ یہ مال کسی اور کے سپرد کیسے کرتا؟

کڑاہی میں تیل کڑکڑانے لگا۔ تیل کے بھنور سے لہریں اٹھنے لگیں۔ کبھی آنکھوں پر، کبھی کنپٹیوں کے اندر اور کبھی مُنہ کے اندر رطوبت کو جلانے لگیں اور مونچھ سمیت سرزاویوں اور قوسوں پر بھی لال ہونے لگا۔

جب مچھلی ابلنے لگی۔ تیل کی ماری ہوئی بساہند، ریڈیائی لہروں کی طرح فلیور بن کے نکلنے لگی۔ اور ایسا معلوم ہونے لگا کہ یہ گرم گرم فلیور باہر پانی میں نہیں جائے گا، گھر کے اندر ہی گشت

کرتا رہے گا۔ اور جب ہم نے جی بھر کے کھا پی لی، وہ مچھلی ایک ایک سانس میں بسی ہوئی تھی جو ہم نے لیا۔ وہی سانس، وہی ڈکار، وہی گرم گرم لذت، بیٹھک میں ایک مستی کا عالم تھا اور مجھے اوروں کا تو پتہ نہیں میں خود ایک کیف کے استقبال میں کھویا جانے لگا............

دیکھتا کیا ہوں کہ ہمارا دروازہ مچھلی کے مُنہ کی طرح کھل گیا اور میں زبان ہی کی تلاش میں اسی مُنہ میں گھس گیا۔ لیکن وہ مُنہ کیا ایک دروازہ تھا، مچھلی کی کھوپڑی کھلی تھی، زبان ملی نہیں اور میں دوسری طرف جا نکلا۔

مجھے اس بات پر بھی حیرت نہ ہوئی کہ اس دروازے کے پار ایک ان دیکھا بازار گرم ہے۔ دہاں وہی اپنے بازاروں کی گہما گہمی اور چمک دمک تھی، لیکن افراتفری نہیں تھی۔ بھیڑیں تھیں لیکن بھیڑوں میں کھلبلی نہیں تھی جس کا چہرہ دیکھو روحانیت ٹپک رہی ہے، جذبات کا ٹھہراؤ ہے۔ نظروں میں تجسس نہیں۔ ہر قدم ایک فیصلے کے تحت اٹھتا ہے۔ ایک منظم سماج رواں دواں ہے۔ جی رہا ہے، اور قرینے سے جی رہا ہے۔

دیکھا کہ ایک اونچی دکان کے سامنے ایک لمبا کیو اطمینان سے کھڑا ہے اور چونکہ اپنی عادت تھی۔ میں بھی کیو کی طرف دوڑ کے گیا کہ دیکھوں کیا چیز ملتی ہے۔ دکان کے اوپر چیلیں منڈلا رہی تھیں اور اتر کے چھینا جھپٹی بھی کر رہی تھیں، ظاہر تھا کہ کوئی عمدہ گوشت بک رہا ہے۔ گوشت کی دکانیں اور بھی تھیں لیکن وہاں کیو نہیں تھے۔ آگے جا کے دیکھا کہ دکان بڑی ستھری ہے، بیچ میں تین بڑی کا مدار الماریاں کھڑی ہیں اور شیشے کے پیچھے تین لمبے لمبے گوشت لٹک رہے ہیں۔

اس گوشت کی بناوٹ نئی تھی اور اس کا رنگ نہ لال تھا نہ سفید۔ دو رنگوں کے بیچ کا تھا۔ سطح ہموار ایسی کہ جیسے مرغ کا ہو، موٹا ایسا کہ جیسے بکرے کا ہو، نرم ایسا کہ جیسے مچھلی کا ہو۔ اس میں سے چھری جیسے ہوا میں سے گزرتی تھی۔

"مزے آئیں گے آج، جوان ہے یہ جوان۔" ایک گاہک دوسرے سے کہہ رہا تھا۔ یہ لفظ "جوان" گوشت کے لیے استعمال ہوتے نہیں سنا تھا۔ گوشت بڑے کا ہو، بڈھے کا ہو، جوان کا نہیں سنا تھا۔ نئے لفظ کو سن کر میرے مُنہ میں بھی پانی آنے لگا تھا۔ لیکن گوشت خور کتنا ہی وحشی اور ہمہ گیر ہو، نئے گوشت کا نام پہلے سننا چاہتا ہے۔ گردن اٹھا کے دیکھا کہ الماری کی پشت میں سر اور پائے رکھے پڑے ہیں۔ دیکھ کر میرا دل دھڑکنے لگا۔ سر اور پائے تھے تو اندھیرے میں لیکن انسان

کے کسی قریبی رشتہ دار کے دکھائی دے رہے تھے۔ میرے منہ میں آیا ہوا پانی گندے لعاب میں تبدیل ہونے لگا اور میرے معدے میں چکی سی گھومنے لگی۔ انجانے میں تھوکنا مناسب نہ سمجھا، پاس کے ایک بوڑھے سے میں نے پوچھا:۔

"میاں یہ کون سی نعمت ہے؟"

"بڑی نعمت بھائی، بڑی" اس نے بزرگانہ شفقت کے ساتھ لیکن اتنی تیزی میں کہا جیسے میرے سوال کا پورا جواب دیا ہو، میں نے پھر پوچھا۔

"کون سی نعمت میاں؟"

"بھائی بڑی کہہ رہا ہوں۔ بڑی" اس کے لہجے میں اطلاع تھی طنز نہیں تھا اور ظاہر تھا کہ اس گوشت کا نام بڑی نعمت ہی ہے۔ جیسے ہمارے یہاں حلال اور مہا پرشاد کے نام تھے۔ لیکن میں تو اُس گوشت کے جانور کا نام پوچھ رہا تھا اور میں اسی الجھن میں کھڑا تھا کہ ایک درویش رو بزرگ نے میرے کاندھے پر ہاتھ رکھا اور الگ لے کر کہا:

"بیٹا کیا سوچ رہے ہو۔ آؤ میں بتا دوں۔ اس گوشت کا نام ہے بڑی نعمت۔ روز بکتا ہے لیکن آج کا گوشت اچھا ہے، جوان ہے۔ یہ گوشت کبھی کبھی ملتا ہے کیونکہ جوانوں کا شکار ذرا مشکل ہوتا ہے۔ بوڑھے، بچے اور مادہ تو روز ہی بکتے ہیں..........اور سنو۔ تم خدا کا نام کھڑے ہو کے لیتے ہو کہ لیٹ کے؟"

"حضرت اس جانور کا نام کیا ہے؟"

"میں سب کچھ بتا دوں گا، تم میرے سوال کا جواب دو"

"لیٹنے کھڑے ہونے کی قید ہی کیا ہے، صاحب؟"

"بس بس پھر ٹھیک ہے۔ تم تو تیسرے قسم کے انسان نکلے، نہ ادھر نہ ادھر۔ سنو اگر تم لیٹ کے نام لینے والوں میں سے ہوتے تو تم بھی پھر جوان تھے۔"

درویش نے میرے گٹھے گٹھے بازوؤں پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا.........."پھر آج اس دکان پر تین کی جگہ چار گوشت لٹکتے..........!"

میں دھپ سے سڑک پر بیٹھ گیا۔ ایک آندھی سی چلی اور مجھے اس درویش کے بال کبھی ٹھوڑی پر لٹکتے کبھی سر پر اچھلتے دکھائی دیے اور ایک اندھیرے میں مجھے ایسا محسوس ہونے لگا کہ خود

مجھے الٹا ٹانگ دیا گیا اور میری پہلی پہلی کھال اتار دی گئی اور............لیکن میں تو تیسری قسم کا انسان تھا، میری کھال کیوں اترتی۔ اس بات کا حوصلہ دیتے ہوئے درویش نے میرا ہاتھ تھام لیا۔

"تم لوگ مچھلی کے اس پار رہنے والے، بنتے بہت ہو، بڑی نعمت کو کھاتے نہیں۔ میاں چکھ کے دیکھ لو ایک بار۔ یہ جو مار مار کے ضائع کر رہے ہو۔"

"بابا۔ بابا............" میری گھگی بندھ گئی اور ٹانگیں جو دوڑ نا چاہتی تھیں۔

ہیں،............"بابا۔ بابا۔ مجھے مچھلی کے پار دھکیلو۔ بابا مچھلی کے پار۔"

"ہوں۔ انسان جیسی نعمت کو کھاتے نہیں"

"آخ تھو۔ بابا۔ تھو۔ تھو۔ تھوڈوڈ............"

"تھوکنا تو دیکھیے ان کا۔"

"تھو۔ تھو۔ آخ تھو............"

"انسان کے بند بند جدا کر لیتے ہیں۔ بوٹیاں اتارتے ہیں۔ بوٹیوں کو بھونتے ہیں۔ کھاتے ہیں"

"تھو۔ تھو۔ بابا۔ تھو۔ تھو۔ کیا کیا؟ بھونتے ہیں؟ تھو ہم؟ انسان کی بوٹی کو؟ تھو، تھو تھو۔ بابا۔ بابا، انسان! اشرف المخلوقات، کائنات کے ارتقا کی آخری منزل۔ معدنیات و نباتات و حیوانات کا افسر عالی۔ انسان! وہی جس کے سامنے فرشتوں نے سجدہ کیا تھا، جس کے روپ میں اوتار آئے۔ انسان، انسان............"

"ہاں ہاں۔ یہ بھوننا بھی کیا ہوا؟ ذرا دیکھیے تو............"

درویش نے ہاتھ لہرایا اور زمین ایک طرف کھل گئی اور ایک ایسی روح سوز بھبک اٹھی کہ میں اپنا دامن منہ اور ناک میں ٹھونس کر بھی کراہنے لگا۔ درویش نے میری گردن پر اپنا بھاری ہاتھ رکھا اور مجھے آنکھیں کھولنے پر مجبور کیا۔ دیکھتا کیا ہوں کہ غلیظ دھواں اٹھ رہا ہے۔ دھوئیں کے نیچے ایک بستی کا خاکہ ہے۔ کہ وہی اپنی گلیاں ہیں، گلی گلی میں کوڑا جل رہا ہے اور کوڑے میں ادھ جلے لوتھڑے سڑ رہے ہیں۔ دھواں ان سے بھی اٹھ رہا ہے۔ لیکن کوڑے میں لوتھڑے کی طرح یہ دھواں بھی الگ ہے۔ اُس کی رفتار بھاری ہے، سست بھبک میں سڑاہند کے جو تیز ناخن ہیں۔ دھوئیں کی یہی الگ الگ اور گہری لکیریں ہیں۔

"کوڑے میں بھون رہے ہیں بڑی نعمت کو! دیکھو تو سہی۔ کھٹولوں کے پرانے اور سڑے ہوئے بان، گندی اور گلی ہوئی بوریاں، کالے سیاہ پونچھن، ان ہی کی آگ میں بھوننا چاہتے ہیں، ایسی نعمت کو۔ اور جب تعفن اٹھتا ہے۔ مُنہ ناک میں دامن ٹھونسنے لگتے ہیں۔ بدبو نہیں تو کیا خوشبو اٹھتی؟" آنکھیں پھاڑ کے پھر دیکھا تو وہی اپنی گلیاں تھیں، اپنی بستیاں، کھائی کے اس پار کی۔ وہ لوتھڑے نہیں اپنے چہرے تھے۔ یہی ٹانگیں اور یہی رانیں تھیں۔

درویش نے میری تھوکیں میرے اندر ہی اتار دیں۔ میری دھڑکن دبا دی اور جب میں نے چند ایک لاشوں کو بوروں باتوں کی جگہ میزوں کتابوں میں جلتے دیکھا۔ جانے کیوں میں اس کی توجہ اس فرق کی طرف دلانا چاہتا تھا لیکن نہ دلا سکا۔ مجھ کو اس نے بے حس کر دیا تھا۔ اب میں یا تو نیچے کھائی میں یا اس کی آنکھوں میں دیکھ سکتا تھا۔

درویش نے کھنکھار کے ایک موٹا تھوک نکالا اور اسی کھائی میں پھینک کر کہا" آخ تھو اس جہالت پر اور اس گندگی پر۔ یہ بھک چند لمحے اور آتی رہی تو اپنی فضا خراب ہو جائے گی۔ جانے کیا کیا بیماریاں پھیلیں گی یہاں..........."اس نے ہاتھ لہرایا اور وہ کھائی بھر گئی۔

پھر اس نے ایک دروازہ کھولا اور مجھے ایک گرم خانے کے اندر لے گیا۔ گرم خانے کی دیواروں پر روشنی پھسل سی رہی تھی اور فرش کا رنگ ایسا تھا کہ جیسے دودھ بہہ رہا ہو۔ ایک کونے میں سنہری اینٹوں کا مقبرہ سا تھا جس پر دیوں کی کئی کئی قطاریں جل رہی تھیں۔ ہر دِیے کی لَو یکساں تھی۔ لو کا رنگ خونی تھا جیسے کئی چھوٹی چھوٹی بے حس خون سے لتھ پتھ زبانیں باہر نکلی ہوں۔ دیوں کے اوپر چاندی جیسی دھات کے دائرے کھڑے تھے۔ جن پر اُسی دھات کے بڑے بڑے ہنڈے چڑھے ہوئے تھے۔ ہنڈوں میں کچھ ابل رہا تھا، ان میں سے پھپکار ایسے نکلتی تھی جیسے ان کے نیچے منوں ایندھن جل رہا ہو۔ اور ہر پھپکار کے ساتھ فلیور کی ایک ایسی لہر نکلتی تھی کہ میری ساری جان باقی جسم کو چھوڑ کر ناک سے دماغ تک جو گلی ہے اُسی میں آ بسی۔

دفعتاً اس کمرے کے عقب میں ایک اور دروازہ کھلا۔ جہاں مونچھ سمیت سر تھے، داڑھی دار چہرے تھے، چھلی ہوئی رانیں تھیں۔ ادھ چھلے پھس پھسے پنڈے پھری ہوئی پتلیاں، نکلی ہوئی زبانیں، گرے ہوئے جبڑے، پھیپھڑے، کلیجے، الم، غلم، خوشبو تھی کہ بدبو، وہاں بساہند سے فلیور تک نہ موڑ دکھائی دیے نہ منزلیں۔ میری جان ناک کی اسی گلی میں پھنس کر پھدکنے لگی۔ نکلی ہوئی

زبانوں نے میرے کانوں کے اندر جیسے چیخنا شروع کیا اور میں نے اپنے مونچھ سمیت مُنہ کو دامن سے لپیٹا اور رونے لگا۔

"بدبو کہاں ہے جو تم مُنہ کو لپیٹنے لگے، دیکھتے نہیں بڑی نعمت مسالے میں دُھوئی جا رہی ہے اور تازہ ہے۔ کتنا اکڑا ہوا گوشت ہے، کنپٹیوں کے نیچے دیکھو لہو ابھی سُرخ ہے۔ میاں یہاں تمھاری ادھوری تہذیب تمھارے نیم حکیم سائنس کی پھوہڑ ترکیبیں نہیں ہیں۔ بڑی نعمت آگ کے ست پر پکائی جاتی ہے۔ مسالے کی بھاپ میں، بڑی نعمت اور پھر بدبو؟"

میرے پاؤں میں ہلنے کی طاقت تو تھی نہیں، میرا سارا بدن ایک جگہ گاڑی ہوئی کل کی طرح کھٹ کھٹ ہلنے لگا اور میرا سر ایک دیوانگی میں اپنے سینے میں گھسنے کی کوشش کرتا رہا۔ جیسے سینہ کھل گیا اور میں اپنے سینے میں گھس بھی گیا۔ دیکھا کہ وہاں کلام الٰہی کی کئی کتابیں پڑی ہیں، کئی زبانوں میں دائیں سے بائیں، اور بائیں سے دائیں کئی طرح کے حروف میں۔ لیکن جب میں نے پڑھنے کی کوشش کی اور محو ہو جانا چاہا وہ حروف مٹتے گئے اور اسی مایوسی میں اندر ہی اندر میری چیخیں نکلنے لگیں۔ درویش بولتا گیا۔

"اور یہ ہے مادہ گوشت، خاص صفائی چاہتا ہے۔ اس کی بوٹیاں یوں نہیں کاٹی جاتیں۔ اس کی لمبائی کے دو کیے جاتے ہیں۔ مُنہ، ناف اور.......... یہ دیکھو دو ہو گئے۔ اسی لمبائی میں پھانکیں کاٹی جائیں گی۔ عطریات میں دھوئی جائیں گی۔ یہ گوشت میٹھے قوام میں پکایا جائے گا۔ پھر اس کی وہ چیز بنے گی جس کو زن شیرنی کہتے ہیں، بڑی لذیذ ہوتی ہے۔"

کھٹ کھٹ کھٹ میرا بدن ہلتا رہا اور سر کبھی سینے میں کبھی باہر گھستا اور نکلتا رہا۔ زن شیرنی کی تعریف سن کر میرے مُنہ میں ایک تھوک جمع ہوا جس کو میں باہر پھینکنے ہی لگا تھا کہ سر اندر گھسا اور وہ تھوک بھی اندر ہی گرا۔ درویش نے پھر ہاتھ لہرایا..................

دیکھتا کیا ہوں کہ وہی اپنی کھلبلی، افراتفری اور ایک جلوس، جلوس کیا۔ جیسے ایک جلتے ہوئے شہر کا دھواں جا رہا ہے، وہی داڑھیاں وہی ٹوپیاں، وہی شلوار وہی دھوتیاں، پتھر، اینٹیں، نیزے، تلواریں اور وہی نعرے۔ اور بھیڑ کے بیچ پانچ پانچ ہلکی ہلکی سفید سفید جھکی جھکی مورتیاں۔ مورتیوں کے اوپر سوت کا دھاگا نہ تھا۔ ان کے وہ خم نمایاں تھے جن کو میں نے کبھی نہ دیکھا تھا۔ میرا سر پوری طرح سینے سے باہر آ گیا۔ میں نے گردن اٹھائی اور گرم خانے کے اِس اس بھیانک منظر کی

طرف آنکھ کانی کر کے ان ہی مورتیوں کو دیکھنے لگا۔ کچھ اپنے سے لوگ دیکھ کر ہمت سی آئی۔ بدن کا کھٹ کھٹ رک گیا۔ دل میں انسانی جذبات ابھرنے لگے۔ اور اب تو میں بولنا چاہتا تھا کہ دیکھ یہ ہے زن شیرینی کا وہ خام مسالا جس نے ہمارے یہاں نغموں کو جنم دیا، مصوروں کو اکسایا اور شاہکار پیدا کیے جس کے سامنے ہمارے شہنشاہوں نے سجدے کیے اور ..........لیکن بھیڑ میں ایک درانتی لہرائی اور ایک مورتی کا سینہ بگڑ گیا۔ مورتی گر گئی۔ اور ایک نعرہ بلند ہوا۔ دوسری مورتیوں کی ٹانگوں میں اینٹھن آ گئی اور میری جگہ وہی کھٹ کھٹ کرنے لگیں.........." توبہ، توبہ اتنے پھوہڑ ہمارے بچے بھی نہیں.......... یہ چیز بھلا درانتی سے اتارنے کی تھی؟ دیکھو، جیسے چیلوں نے نوچ کھایا.........."

میں نے بھیڑ کی طرف دیکھا۔ مورتیاں کالے کہرام میں ایسے گم ہو گئی تھیں جیسے گرجتی ٹکراتی گھٹاؤں نے ننھی منی بجلیاں نگل لی ہوں۔ درویش نے ہاتھ واپس لہرایا.........." اور یہ ہے شیر خوار گوشت، اس کی تو بس بریانی بنتی ہے۔ یہ گوشت آنچ بھی کم لیتا ہے اور وقت بھی......"

"درویش۔ درویش" میرا سینہ بھی جیسے باہر آ گیا تھا۔ اور بول رہا تھا، درویش مجھے کیا ہوا ہے۔ تو خود انسان ہے۔ تیرا بھی گوشت ہے۔ تیرے بچے ہوں گے، اُن کی بھی بریانی بن سکتی ہے۔ درویش" کھٹ کھٹ کھٹ کھٹ.........."درویش، درویش.........."

"لیکن یہ گوشت تو اوروں کا ہے، پگلے، ہمارا گوشت کیسے بن سکتا ہے؟"۔ "لیکن پچھلی کے اس پار درویش.........." درویش نے ہاتھ پھر لہرایا.......... پھر وہی کہرام.......... دھوئیں میں سے ایک سور ما نکل آیا اور ایک پہلوان۔ دونوں نے ایک بچے کو دیوار کے ساتھ پھیلایا اور گوشت ملائی میں ایک لمبی کیل ٹھوک دی۔ بچہ کا سینہ گری ہوئی ملائی کی طرح بکھر گیا اور نعرے بلند ہوئے۔ کسی نے ایک اور کی بوٹیاں اتار دیں۔ بوٹیوں سے ایک ماں کی گود بھر دی۔ اور کسی نے گن گن کے درجنوں کو آگ میں جھونک دیا، ایک اور آیا اور اس نے بچے کو تمز ے سے سڑک پر دے مارا اور بچہ ایک دھبے کی طرح بکھر گیا۔

" کتنی بریانی ضائع ہو گئی! یہ نقصان، یہ چھچھیا لیڈر"

اس نے ہاتھ واپس لہرایا اور دیکھتا کیا ہوں کہ سنہری مقبرے پر ایک کڑاہی میں تیل کڑ کڑ ا رہا ہے۔ ایک سر مونچھوں سمیت، آنکھوں کھولے، زاویے زاویے قوس قوس پر لال ہو رہا ہے اور تیل

کے بھنور سے لہریں کبھی آنکھوں میں کبھی ناک میں گھس کر اندر کی رطوبت کو جلا رہی ہیں..........."

"یہ ترکیبیں۔ یہ سلیقہ کب آئے گا ان لوگوں کو؟"

کھٹ کھٹ کھٹ کھٹ "بہ بہ بہ بس بس کرو درویش ت ت تم اپنا سس سلیقہ۔"

درویش نے اب تو قہقہہ مار کر کہا!

"بھائی میں کب کہتا ہوں تم لوگ بالکل جاہل ہو۔ میں کہتا ہوں کہ بس ایک قدم باقی ہے۔ بس اتنا ہے کہ تمھاری تہذیب اس منزل کی وضاحت چاہتی ہے جس کی طرف تم آتے ضرور ہو لیکن جھجک جھجک کر صفائی سے نہیں، سلیقہ سے نہیں.......... اور تم جو قسمت سے ادھر آ گئے ہو، تمھیں تو انسان بنا کے ہی بھیج دیں گے..........."

آخ تھو، تھو، تھو درویش، تھو۔ تھو................."

"تمھیں پاک اور پوتر بنانا ہے۔ زبردستی کھلائیں گے۔ حیوانوں کا گوشت نہیں، گائے اور سُور کا نہیں۔ ہم تمھیں بڑی نعمت کھلائیں گے.........." اور اس نے اس لال لال، کرارے، دیکھتے ہوئے سر کو ایک مونچھ سے پکڑ کر کڑاہی میں سے نکالا۔ میرے معدے کی چکی ایسی گھومی کہ میرا سارا دھڑ ہلا اور میں اچھل پڑا۔

دیکھتا کیا ہوں کہ بیٹھک میں گھر کے لوگ ہنسی سے لوٹ پوٹ ہو رہے ہیں اور کمرے میں وہی مچھلی بسی ہوئی ہے۔ وہ ہنستے گئے اور میں ظہور سے بھاگتا ہوا باہر بارش میں سنبھلنے گیا۔

بیوی بھی باہر آ گئی.......... "کیوں جی کیا بات ہے؟"

"کچھ نہیں کچھ نہیں۔ جی مالش کر رہا ہے"۔

"جی مالش کر رہا ہے تو تھوڑی سی مچھلی چکھیے نا۔ کہو تو سر کو لا دوں۔"



